# رفع یدین

تصنیف لطیف

فیض ملت، مناظر اسلام

حضرت علامہ محمد فیض احمد اویسی رضوی مدظلہ

---

سعادت اہتمام

صاحبزادہ عطاء الرسول اویسی

---

ناشر

مکتبہ اویسیہ رضویہ بہاولپور پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

# رفع یدین

از قلم

مفسّرِ قرآن مناظرِ اسلام علّامہ محمد فیض احمد اویسی رضوی مدظلہٗ

باہتمام

مولانا محمد عطاء الرسول اُویسی

ناشر

مکتبہ اُویسیہ رضویہ بہاولپور (پاکستان)

قیمت روپے



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

الحمد للہ الذی ھدانا طرق الاسلام والصلوٰۃ والسلام علی من بلغ الینا جمیع الاحکام وعلی آلہ واصحابہ البررۃ الکرام ؛

اما بعد! غیر مقلدین وہابی خود کو اہلِ حدیث بنا کر مسلمانوں میں فتنہ برپا کرتے ہوئے عوام کو ایسی احادیث و روایات صحیحہ و غیر صحیحہ دکھاتے ہیں جن پر ابتدائے اسلام میں عمل رہا اور جن احادیث و روایات پر صدیوں سے عمل ہو رہا ہے انہیں از خود ضعیف قرار دے کر ٹھکرا دیتے ہیں بالخصوص نماز کے متعلق وہ اختلاف جو احناف و شوافع و دیگر ائمہ کا چلا آ رہا تھا وہ حنفیوں کے خلاف استعمال کرتے ہیں۔ فقیر نے ان کے تمام دھوکہ و فریب کے ازالہ میں ضخیم کتابیں اور رسالے لکھ کر "شترِ بے مہار وہابی" کا مجموعہ تیار کیا ہے، چونکہ عوام اتنی بڑی کتاب کو پڑھنے کے لئے وقت نہیں رکھتے اسی لئے ان کا خلاصہ کر کے ہر مسئلہ کو علیحدہ علیحدہ شائع کیا جا رہا ہے۔

یہ رسالہ فقیر کی کتاب "فتح العینین فی ترک رفع الیدین" کا خلاصہ ہے۔ صرف چند احادیث صحیحہ احناف (حنفیوں) کے دلائل اور چند احادیث وہابیوں کی پیش کردہ کے جوابات ہیں۔ مزید تفصیل و تحقیق فقیر کی کتاب مذکور میں ملاحظہ ہو۔

فقط

**محمد فیض احمد اُویسی رضوی**

بہاولپوری

# مقدمہ

چند اصول پہلے سمجھنے ضروری ہیں تاکہ مسئلہ آسانی سے ذہن نشین ہو۔

۱۔ دین کی تکمیل تیئیس سال تک ہوئی یعنی مسائل و احکام مدت مذکورہ تک مختلف طریقوں سے مکمل ہوئے مثلاً گدھے کا گوشت ایک مدت تک کھانا حلال تھا پھر خیبر میں روک دیا گیا۔

۲۔ احادیث صحیحہ (بخاری و مسلم وغیرہا) بے شک صحیح حدیثیں ہیں لیکن بعض ایسی روایات و احادیث پر عمل نہیں رہتا جیسے قرآن مجید آیات سے بڑھ کر کوئی مضمون صحیح نہیں ہو سکتا لیکن بعض آیات ایسی ہیں جن پر عمل نہیں کیونکہ وہ عملاً منسوخ ہیں جیسے دوسرے پارہ میں عورت جس کا شوہر فوت ہو گیا ہو اس کی عدت پہلے ایک سال مقرر ہوئی بعد کو چار ماہ دس دن ہو گئی۔

۳۔ ناسخ (ختم کرنے والا حکم) کبھی قولی ہوتا ہے کبھی عملی اور کبھی اسے صحابہ کرام اور تابعین اور راویانِ حدیث کے عمل وغیرہ سے ہوتا ہے۔

۴۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم مختلف ملکوں اور علاقوں سے آتے اور حاضری دے کر چلے جاتے تو جس وقت میں وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد سن کر یا عمل دیکھ کر چلے گئے وہ تا دمِ زیست اسی کے عامل رہے بعض کو بعد والے حکم کا علم نہ ہوتا۔ تو وہ روایات و احادیث حق ہیں لیکن قابلِ عمل وہ احادیث و روایات ہوں گی جنہیں خلفائے راشدین اور ان صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے

روایت کیا جو حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے وصالِ مبارک میں آپ کے ساتھ اور قریب رہے جیسے خلفائے راشدین کے علاوہ سیدنا عبداللہ بن مسعود (رضی اللہ عنہم) وغیرہم۔

٥۔ ایسے ہی خلفائے راشدین اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایات نقل کرنے والے تابعین اور پیچھے کے راویوں میں فرق سمجھنا ضروری ہے۔ کیونکہ غیر مقلدین اس کے برعکس روایات واحادیث دکھا کر دھوکہ دیتے ہیں۔

٦۔ ایک عمل جو حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانۂ اقدس میں کافی مدت تک ہوتا رہا اس کے راوی بھی کافی ہوں گے لیکن وصال سے پہلے وہ عمل منسوخ ہوگیا اور وہ نسخ بتانے والے اگرچہ تھوڑے راوی ہوں گے لیکن دربارِ رسالت (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے قریبی ہیں تو ان کی کثرت پچھلے حکم پر غالب ہوگی۔

مزید اصولِ فنِ حدیث میں نے بقدرِ ضرورت عرض کردیے ہیں تاکہ وہابیوں کے داؤ و فریب عوام کو پریشان نہ کرسکیں۔

٧۔ جو روایات واحادیث قولاً وعملاً منسوخ ہو جائیں تو پھر ان پر علم کے باوجود عمل کرنا گمراہی اور اسلام دشمنی ہے۔



# بابِ نمبر ١

اس باب میں ہم صحیح احادیث سے ثابت کریں گے کہ نماز میں ایک بار کے سوا رفع یدین نہیں کرنا چاہیے۔

ہم احنافِ اہلسنّت کے نزدیک رکوع میں جاتے اور رکوع سے اٹھتے وقت دونوں ہاتھ اٹھانا (رفع یدین) خلافِ سنّت اور مکروہ ہے اس کے متعلق بے شمار احادیث اور اقوالِ مجتہدین وارد ہیں۔ چند ایک بقدرِ ضرورت حاضر ہیں۔

## حدیث نمبر ١

حَدَّثَنَا هَنَّادٌ نَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ كُلَيْبٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ قَالَ لَنَا ابْنُ مَسْعُوْدٍ اَلَا اُصَلِّيْ بِكُمْ صَلٰوةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلّٰى وَلَمْ يَرْفَعْ يَدَيْهِ اِلَّا مَرَّةً وَّاحِدَةً مَعَ تَكْبِيْرِ الافتتاح وقال الترمذی حديث ابْنِ مَسْعُوْدٍ حَدِيْثٌ

ایک دفعہ ہم سے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں تمہارے سامنے حضور کی نماز نہ پڑھوں پس آپ نے نماز پڑھی اس میں سوائے تکبیر تحریمہ کے کبھی ہاتھ نہ اٹھائے۔

امام ترمذی نے فرمایا کہ ابن مسعود کی حدیث حسن ہے۔ اس رفع یدین

حَسَنٌ وَبِهٖ یَقُوْلُ غَیْرُ وَاحِدٍ اَھْلُ الْعِلْمِ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم وَالتَّابِعِیْنَ وَابْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ

(رواہ الترمذی وابوداؤد ونسائی)

ذکر نے پر بہت سے علمائے صحابہ اور علمائے تابعین کا عمل ہے۔

## قواعد الحدیث:

۱. یہ روایت اعلیٰ درجہ کی معتبر و مستند اور ہر علت و جرح سے سالم ہے اور اس کے تمام راوی ثقہ (معتبر) ہیں۔

۲. حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نماز کا طریقہ ابن مسعود (حضوری صحابی رضی اللہ عنہ نے صحابہ کرام اور تابعین رضی اللہ عنہم کے سامنے بیان کیا تو کسی نے انکار نہ کیا۔ اسی کو کہتے ہیں اجماع و اتفاق ورنہ کسی کو انکار ہوتا تو وہ جان قربان کر دیتا لیکن حضور علیہ السلام کے خلاف عمل کو برداشت نہ کرتا۔

۳. امام ترمذی نے اس حدیث کو حسن کہا ہے۔

۴. بلکہ امام ترمذی رحمہ اللہ نے اس رفع یدین کے ترک کو بہت سے جلیل القدر اور عظیم الشان صحابہ کرام اور تابعین رضی اللہ عنہم کا مذہب بتایا ہے۔

۵. اس روایت کے پہلے راوی عبداللہ بن مسعود وہ صحابی (رضی اللہ عنہ) ہیں جو بچپن سے تا آخر وصال حضور علیہ السلام کے ساتھ رہے ہیں اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کی بہت بڑی فضیلت بیان فرمائی ہے۔

## حدیث ۲:

عَنِ الْبرا رضی اللہ تعالیٰ عنہ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وسلم اِذَا افْتَتَحَ الصَّلٰوۃَ رَفَعَ یَدَیْہِ ثُمَّ لَا یَرْفَعُھَا حَتّٰی یَفْرُغَ۔

(رواہ ابن ابی شیبہ الترمذی)

حضرت براء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نماز شروع فرماتے تھے تو ہاتھ اٹھاتے تھے پھر نماز سے فارغ ہونے تک ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے۔

## قاعدہ:

کَانَ (فعل ناقصہ) کا قانون ہے کہ جب فعل مضارع پر داخل ہوتا ہے وہ مضارع ماضی استمراری بن جاتا ہے اور پہلی حدیث میں فقیر نے عرض کیا ہے کہ یہ عمل حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی مبارک کا آخری ہے جو وصال تک دائمی رہا جس کے دوام (ہمیشگی) کی دلیل پہلی حدیث ہے۔

## حدیث ۲:

عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ قَالَ رَأَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَفَعَ یَدَیْہِ حِیْنَ افْتَتَحَ الصَّلٰوۃَ ثُمَّ لَمْ یَرْفَعْھُمَا حَتَّی انْصَرَفَ

(رواہ ابوداؤد)

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ جب آپ نے نماز شروع کی تو دونوں ہاتھ اٹھائے پھر نماز سے فارغ ہونے تک نہ اٹھائے۔

## حدیث ۳:

عَنْ عَبْدُ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم اَنَّہٗ

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صرف پہلی تکبیر

كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِيْ أَوَّلِ تَكْبِيْرَةٍ ثُمَّ لَا يَعُوْدُ (رواه الطبرانی و رواه الطحاوی)

ہیں ہاتھ اٹھاتے تھے پھر کبھی نہ اٹھاتے تھے۔

## حدیث ۵:

عَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ تُرْفَعُ الْاَيْدِیْ فِیْ سَبْعِ مَوَاطِنَ عِنْدَ افْتِتَاحِ الصَّلٰوةِ اِسْتِقْبَالِ الْبَيْتِ وَالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَالْمَوْقِفَيْنِ وَالْجَمْرَتَيْنِ۔ (رواه الحاكم والبيهقی والطحاوی)

عبداللہ بن عباس و ابن عمر سے روایت ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سات جگہ ہاتھ اٹھائے جائیں نماز شروع کرتے وقت، کعبہ شریف کے سامنے منہ کرتے وقت، صفا و مروہ کی پہاڑیوں پر اور دو موقف منیٰ و مزدلفہ ہیں اور دونوں جمروں کے سامنے۔

## فائدہ:

ایک روایت میں عیدین کا ذکر بھی آیا ہے تو وہ بھی صحیح ہے لیکن ان مقامات کے علاوہ دوسری جگہ رفع یدین ابتداء میں تھا لیکن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آخری زندگی پاک کا عمل ترک رفع یدین ہے۔ کیونکہ اس حدیث شریف حج کے احکام بھی ہیں اور سب کو معلوم ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حجۃ الوداع (آخری حج مبارک) کے بعد تھوڑے عرصہ کے اندر وصال ہوگیا۔ اور حدیث روایت کرنے والے وہ جلیل القدر اور عظیم الشان راوی ہیں جو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ بچپن سے آپ کے وصال مبارک تک ساتھ رہے ہیں اور وہ صرف



حج مبارک بلکہ آپ کے ہر عمل اور قول و فعل کو عینی شاہد کی حیثیت سے روایت کر رہے ہیں تو وہ نماز کے لئے رفع یدین کا ذکر صرف تکبیر اُولیٰ کا فرما رہے ہیں اگر نماز میں دوسری جگہوں میں رفع یدین حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آخری زندگی مبارک میں ہوتا تو ان کو ضرور بیان فرماتے یہی نہ سہی تو دوسرے راوی بیان فرماتے لیکن حج کے بیان میں صرف انہی جگہوں کا ذکر ہے جس پر الحمد للہ ہم حنفیوں کا عمل ہے۔

## حدیث:

عَنْ تَمِيْمِ بْنِ طَرَفَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ رَافِعُوْا اَيْدِيْنَا فِی الصَّلٰوةِ فَقَالَ مَا بَالُهُمْ رَافِعِيْنَ اَيْدِيَهُمْ فِی الصَّلٰوةِ كَاَنَّهَا اَذْنَابُ الْخَيْلِ الشُّمُسِ اُسْكُنُوْا فِی الصَّلٰوةِ۔ (رواه النسائی ص۱۷۶ و مسلم ج ۱ ص۱۸۱ و ابوداؤد ص۱۵۰)

حضرت جابر بن سمرہ (رضی اللہ عنہ) سے مروی ہے کہ ہمارے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور ہم نماز میں رفع یدین کرتے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو کیا ہوگیا ہے کہ نماز میں ہاتھ اٹھاتے ہیں گویا کہ وہ سرکش گھوڑوں کے دم ہیں۔ نماز میں سکون اختیار کرو۔

**سوال:** یہ حدیث شریف تو سلام کے متعلق ہے کیونکہ صحابہ کرام نماز میں سلام کا جواب ہاتھ ہلا کر دیتے تھے۔

**جواب (۱):** اس حدیث کو سلام کے ساتھ مخصوص نہیں کیا جا سکتا کیونکہ جابر بن سمرہ کی دوسری روایت جو عبید اللہ بن قبطیہ سے مروی ہے وہ سلام کے ساتھ

مخصوص ہے۔ اس کا مضمون بھی اس سے الگ ہے۔

**جواب ۲:** اگر اس کو سلام کے ساتھ مخصوص کیا جاوے تو اس حدیث میں موضع استدلال "اسکنوا فی الصلوٰۃ" ہے۔ نماز میں سکون مطلوب ہے اور رفع یدین کے ساتھ تو وہی نقشہ بنے گا جس کو امام بخاری نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ وَ قَالَ کَانَ اَصْحَابُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَاَنَّمَا اَیْدِیْہِمُ الْمَرَاوِحُ یَرْفَعُوْنَہَا اِذَا رَکَعُوْا وَ اذا رفعوا رؤسہم یعنی رَفْعُ یَدَیْنِ عِنْدَ الرُّکُوْعِ وَعِنْدَ الرَّفْعِ مِنَ الرُّکُوْعِ کی وجہ سے اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پنکھوں کی طرح چلتے تھے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تو سلام کے وقت بھی رفع یدین کو گوارا نہ فرمایا۔ جو من وجہ نماز سے خارج ہے اور فرمادیا کہ نماز میں سکون اختیار کرو اور رکوع سے قبل وبعد کی رفع یدین تو بالکل ہر وجہ سے نماز کے اندر ہے اور اصحاب کرام کا فعل ممکن ہے کہ راوی نے "اُسْکُنُوْا فِی الصَّلٰوۃِ" کے ارشاد سے پہلے کا واقعہ نقل فرمایا ہو۔

**جتنے رنگ کے کالے**
**سب باپ کے سالے**

غیر مقلدین کے اکثر دلائل اسی مثال کے مرہونِ منت ہیں مثلاً اسی سوال کو سمجھئے کہ ہماری دلیل کے راوی جابر بن سمرہ ہیں لیکن وہی راوی دوسرے واقعے کے بھی ہیں۔ غیر مقلدین نے ایک قسم کے ایک راوی سے دھوکہ کھایا ورنہ علم حدیث کا قانون ظاہر ہے کہ ایک راوی اگر دو واقعات کی دو حدیثیں بیان کرے تو وہ دو حدیثیں اور دو واقعات ایک نہیں ہوجاتے۔ اس قاعدہ کو ذہن میں رکھ کر اب اصل مضمون سمجھئے۔



ہماری پیش کردہ دلیل کے راوی حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے روایت میں فرمایا کہ (خَرَجَ علینا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) الحدیث) یہ واقعہ اور ہوا۔ اسی راوی نے دوسرا واقعہ بیان فرمایا کہ "کُنَّا اِذَا صَلَّیْنَا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (الحدیث) اور اسی میں نماز میں سلام کے جواب کی تصریح ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کی سوالیہ حدیث کے الفاظ میں ہے کہ

فَلَمَّا اِذَا سَلَّمْنَا قُلْنَا بِاَیْدِیْنَا السلام علیکم السلام علیکم فینظر اِلَیْنَا رَسُوْلُ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ما شانکم تشیرون بایدیکم کانّہا اَذْنَابُ خَیْلٍ شُمُسٍ اِذَا سَلَّمَ اَحَدُکُمْ وَلْیَلْتَفِتْ الی صاحبہ ولا یومی بِیَدِہٖ الخ

تو ہم اپنے ہاتھوں سے سلام سلام کہتے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں دیکھ کر فرمایا یہ کیا کر رہے ہو؟ ہاتھوں کا اشارہ کرتے ہو گویا وہ سرکش گھوڑوں کے دُم ہیں جب تمہارا دوست کسی کو سلام کرے تو تم ساتھی کی طرف ملتفت تو ہو لیکن ہاتھ سے اشارہ نہ کرے۔

ایک تیسرا واقعہ بھی ساتھ ملا لیجئے اس کے راوی بھی یہی حضرت جابر ہیں تو اس کا آغاز یوں ہوتا ہے کہ " صَلَّیْتُ مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (الحدیث)

**نتیجہ نکلا:**

فقیر کی یہ مختصر تحقیق اہلِ انصاف اور اہلِ علم کی دعوت غور وفکر پیش کرتی ہے کہ مختلف روایات اور واقعات کو ملا کر صرف ایک واقعہ بتانا یہ نہ صرف علمی دھوکہ ہے بلکہ شرعی اسلامی مسائل کی زبردست تحریف ہے۔

**حدیث ۶ :**

حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ابراہیم نخعی سے عرض کیا کہ حضرت وائل نے حضور کو دیکھا کہ آپ شروع نماز میں اور رکوع کے وقت اور رکوع سے اُٹھتے وقت ہاتھ اٹھاتے تھے تو آپ نے جواب دیا کہ :

إِنْ كَانَ وَائِلٌ رَآهُ مَرَّةً يَفْعَلُ ذَالِكَ فَقَدْ رَآهُ عَبْدُ اللّٰهِ خَمْسِيْنَ مَرَّةً لَا يَفْعَلُ ذَالِكَ (رواہ الطحاوی)

اگر وائل نے حضور کو ایک بار رفع یدین کرتے دیکھا ہے تو حضرت عبداللہ ابن مسعود نے حضور کو پچاس مرتبہ رفع یدین نہ کرتے دیکھا ہے۔

**فائدہ :**

سیدنا عبداللہ بن مسعود کی حدیث بہت قوی ہے کیونکہ آپ صحابہ میں فقیہ و عالم تھے۔ حضور کی صحبت میں اکثر رہنے والے نماز میں اور حضور علیہ السلام کے زیادہ قریب کھڑے ہوتے والوں میں سے تھے کیونکہ حضور کے قریب وہ صحابہ کھڑے ہوتے تھے جو صحابہ میں بڑے عالم و عاقل ہوتے تھے جیسا کہ روایات میں وارد ہے۔ ویسے تاریخ حدیث شاہد ہے کہ حضرت وائل اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہما کی روایات میں بڑا فرق ہے اور علم حدیث کا قاعدہ ہے کہ دو راویوں کی روایات میں اختلاف پیدا ہو جائے تو اس کی روایت کو لینا ضروری ہے جو ان میں زیادہ فقیہ اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زیادہ حاضر باش رہتا ہو مثلاً اسی حدیث کو دیکھئے کہ حضرت ابن مسعود پچاس بار دیکھنے کا ذکر فرماتے ہیں اور حضرت وائل ایک دفعہ کا۔ تو پہلے قاعدہ عرض کیا گیا ہے کہ وہ حدیث قابلِ عمل ہے جن کے راوی کو حضور علیہ السلام کا دائمی قرب نصیب ہوا ہو۔

**حدیث ۷ :** حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔



صَلَّيْتُ خَلْفَ ابْنِ عُمَرَ فَلَمْ يَكُنْ يَرْفَعُ يَدَيْهِ إِلَّا فِي التَّكْبِيْرَةِ الْأُوْلَى مِنَ الصَّلٰوةِ (رواہ الطحاوی وابن ابی شیبہ)

میں نے حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی آپ نماز میں پہلی تکبیر کے سوا کسی وقت ہاتھ نہ اٹھاتے تھے۔

**حدیث ۸ :**

حضرت عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہما کے متعلق ہے کہ

أَنَّهُ رَأَى رَجُلًا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي الصَّلٰوةِ عِنْدَ الرُّكُوْعِ وَعِنْدَ رَفْعِ رَأْسِهِ مِنَ الرُّكُوْعِ فَقَالَ لَهُ لَا تَفْعَلْ فَإِنَّهُ شَيْءٌ فَعَلَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم ترکہ (عینی شرح بخاری)

آپ نے کسی کو رکوع میں جاتے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین کرتے دیکھ کر فرمایا کہ ایسا نہ کیا کرو کیونکہ یہ وہ عمل ہے جو حضور نے پہلے کیا تھا پھر چھوڑ دیا۔

**فائدہ :**

اس سے ثابت ہوا کہ رفع یدین تکبیر اولیٰ کے سوا رکوع میں جاتے اور اُٹھتے وقت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت ہے لیکن یہ ابتدائے اسلام کا عمل ہے اور ہم پہلے عرض کر چکے ہیں کہ احکام شرعیہ اور مسائل فقیہ کا اثبات ان احادیث مبارکہ سے ہوتا ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی مبارکہ کے آخری ایام کی منقول اور مروی ہوں۔ اس سے ثابت ہوا کہ جب تک صحابہ کرام و

تابعین عظام روایات کے منسوخ ہونے کا علم ہوتا وہ اس پر عمل کرتے رہتے لیکن منسوخ ہونے کے علم کے بعد وہ عمل ترک کر دیتے جیسے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے بیان سے ثابت ہو رہا ہے اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ منسوخ کرنے کے لیے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا صریح حکم ضروری نہیں بلکہ آپ کا اور صحابہ کرام کا عمل و نقل بھی نسخ کے لیے کافی ہے۔

**حدیث ۹:**

| | |
|---|---|
| عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّهُ كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي التَّكْبِيرَةِ الْأُولَى مِنَ الصَّلوٰةِ ثُمَّ لَا يَرْفَعُ فِي شَيْءٍ مِنْهَا | حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نماز کی پہلی تکبیر میں ہاتھ اٹھاتے تھے پھر کسی حالت میں ہاتھ نہ اٹھاتے تھے۔ |

(رواه البيهقي والطحاوي)

**حدیث ۱۰:**

| | |
|---|---|
| عَنْ أَسْوَدَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ رَأَيْتُ عُمَرَ ابْنَ الْخَطَّابِ رَفَعَ يَدَيْهِ فِي أَوَّلِ تَكْبِيرَةٍ ثُمَّ لَا يَعُودُ وَقَالَ حَدِيثٌ صَحِيحٌ | حضرت اسود فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ آپ نے پہلی تکبیر میں ہاتھ اٹھائے پھر نہ اٹھائے۔ امام طحاوی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ |

(رواه الطحاوي)

**حدیث ۱۱:**

| | |
|---|---|
| حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ فَرَفَعَ يَدَيْهِ فِي أَوَّلِ مَرَّةٍ وَقَالَ | حضرت سفیان اسی اسناد سے فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ ابن مسعود |



| | |
|---|---|
| ... مَرَّةً وَّاحِدَةً (رواه ابو داؤد) | نے پہلی بار ہاتھ اٹھائے۔ بعض راویوں نے فرمایا کہ ایک ہی دفعہ ہاتھ اٹھائے |

**فائدہ:**

مذکورہ بالا چند روایات نقل کر کے حضرت امام علی القاری شارح مشکوٰۃ اپنی مشہور زمانہ شرح مشکوٰۃ میں لکھتے ہیں کہ میں

کہتا ہوں کہ حدیث ابن مسعود کو ابوداؤد و ترمذی نے روایت کر کے صحیح کہا اور نسائی نے عبداللہ بن مبارک سے ان دونوں کی سندوں کی سند سے اخراج کیا۔ پس جو ابن مبارک سے منقول ہوا مفر نہیں جب کہ ثابت ہوا اس طرف سے جو ہم نے ذکر کیا اور امام اوزاعی و امام اعظم کا مناظرہ مشہور ہے اور طحاوی نے پھر بیہقی نے سند صحیح سند کے ساتھ اسود سے روایت کیا فرمایا کہ میں نے دیکھا کہ عمر بن الخطاب نے پہلی بار تکبیر کے وقت ہاتھ اٹھایا پھر نہیں اٹھایا اور طحاوی نے روایت کیا کہ حضرت علی نے دونوں ہاتھ اول تکبیر میں اٹھائے پھر نہیں اٹھائے تھے۔

**انتباہ:**

غیر مقلدین کی چال سے بچ کر رہیں کہ وہ خواہ مخواہ ایسی روایات کو ضعیف کہہ کر ٹھکرا دیتے ہیں ورنہ حقیقت یہ ہے کہ کتنے بڑے محقق اور محدثین ان روایات کی بڑی چھان بین کے بعد صحیح لکھ گئے ہیں۔

**حدیث ۱۲:**

| | |
|---|---|
| عن البراء بن عازب رأى النبي صلى الله عليه | حضرت براء رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا جب |

وآلہ وسلم حین افتتح الصلوٰۃ حتی حاذی بھما اذنیہ ثم لم یعد الی شیء من ذالک حتی فرغ من صلوٰتہ (رواہ الدارقطنی)

حضور نے نماز شروع کی تو ہاتھ اتنے اٹھائے کہ کانوں کے مقابل کر دیئے پھر نماز سے فارغ ہونے تک کسی جگہ ہاتھ نہ اٹھائے۔

### حدیث ۱۳ :

عن امامنا ابی حنیفۃ عن حماد عن ابراھیم النخعی انہ قال لا ترفع الایدی فی شیء من صلوٰتک بعد المرۃ الاولیٰ (رواہ محمد فی کتاب الآثار)

یعنی امام اعظم رضی اللہ عنہ کی سند میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ پہلی بار کے سوا نماز میں کبھی ہاتھ نہ اٹھاؤ۔

### لطیفہ :

امام اعظم رضی اللہ عنہ کو بعض غیر مقلدین حدیث دانی میں نہایت کمزور سمجھتے ہیں اور ساتھ یہ بھی مانتے ہیں کہ امام بخاری اور امام حنبل و دیگر ائمہ حدیث کے ہمارے امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے فن حدیث میں شاگردوں کے شاگردوں کے شاگرد ہیں۔ افسوس ہے کہ ان کے شاگردوں بلکہ طفل مکتب محدثین کو تو آسمان پر چڑھا دیتے ہیں لیکن ان کے استاذ الاساتذہ کو نا معلوم کیا کچھ کہتے ہیں اور یہ بھی یاد رہے کہ اگر کسی حدیث کی سند ضعیف بھی ہو جائے تو اس میں امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کی سند کا کیا قصور



جب کہ آپ کی سند حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہایت قریب ہے کیونکہ آپ کی بعض روایات صحابہ کرام ورنہ تابعین رضی اللہ عنہم سے مروی ہیں کہ جن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درمیان صرف ایک یا دو واسطے ہیں لیکن ضد اور تعصب کا علاج کون کرے۔

### حدیث ۱۴ :

عن البراء بن عازب ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا افتتح الصلوٰۃ رفع یدیہ الی قریب من اذنیہ ثم لا یعود (رواہ ابی داؤد)

براء بن عازب سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب نماز کا آغاز فرماتے تو ہاتھ کانوں کے قریب لے جاتے اس کے بعد پھر رفع یدین نہ کرتے۔

ان کے علاوہ بکثرت احادیث مبارکہ و آثار صحابہ رضی اللہ عنہم فقیر نے اپنی کتاب "فتح العینین" میں درج کیا ہے۔ حق کے متلاشی کے لئے اتنا کافی ہے اور ضدی اور ہٹ دھرم کو دفتر ناکافی

### دھوکہ اور فریب کا ایک نمونہ :

عوام بے چارے سیدھے سادے اور بھولے بھالے ہوتے ہیں اسی لئے انہیں پھنسانے کے لئے یہ وہابی غیر مقلدین عجیب و غریب حربے استعمال کرتے ہیں ابھی تھوڑا عرصہ ہوا ان کا شور زوروں پر تھا کہ (معاذ اللہ) حضرت غوث اعظم شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ بھی غیر مقلد تھے کیونکہ وہ بھی رفع یدین کرتے تھے چنانچہ ان کی کتاب غنیۃ الطالبین میں ہے فقیر نے ان کا منہ توڑ جواب رسالہ "کیا غوث اعظم وہابی تھے اور ھدیۃ السالکین فی توضیح غنیۃ الطالبین"

ہیں لکھا۔ خلاصہ جواب یہ ہے کہ حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ امام حنبل رضی اللہ عنہ کے مقلد تھے اور غنیۃ الطالبین حنبلی مذہب پر لکھی ہوئی ہے اسی لئے ان پر کسی قسم کا اعتراض نہیں ہو سکتا اور نہ ہی اس عمل سے وہابی تھے علاوہ ازیں حنبلیوں کا رفع یدین اور طریقہ سے ہے ان کا طریقہ تھا لیکن ان کو کیا انہوں نے تو صرف دھوکہ اور فریب کرنا ہے اور بس۔

غیر مقلد وہابیوں کی چال دیکھئے کہ عوام کو پھنساتے وقت کہتے ہیں دیکھو حرمین طیبین کے ائمہ بھی رفع یدین اور آمین بالجہر کرتے ہیں اور ہم بھی۔ فلہٰذا ہمارا مذہب وہابی حق ہے۔ یہ بھی ایک لحاظ سے ان کا دھوکہ اور فریب ہے ورنہ ہم تو عرصہ سے کہتے چلے آ رہے ہیں کہ تم بھی وہی نجدی وہابی ہو لیکن اسی پر وہ سیخ پا ہو جاتے بلکہ مقدمہ بازی پر تُل جاتے۔ لیکن ؎

حقیقت چھپ نہیں سکتی بناوٹ کے اصولوں سے

چنانچہ اب تو میدان صاف ہو گیا کہ ائمہ حرمین جب بھی پاکستان کا رخ کرتے ہیں تو انہیں صرف اور صرف یہی وہابی غیر مقلد فٹ آتے ہیں جیسا کہ گزشتہ سالوں میں عوام اہلسنت نے دیکھا کہ غیر مقلدین وہابیوں کی مساجد میں امامت کے فرائض سرانجام دیتے وقت صاف نظر آ رہا تھا کہ ؎

مل کے بیٹھے ہیں دیوانے دو

نجدی ائمہ اور غیر مقلدین کی جامہ تلاشی ،

غیر مقلدین وہابی اگر ائمہ نجد کو حق سمجھتے ہیں واقعی سمجھتے بھی ہیں کیوں کہ عوام کو دھوکہ دیتے ہیں کہ رفع یدین اور آمین بالجہر حرمین میں ہوتا ہے فلہٰذا ہمارا مذہب حق ہے تو پھر جائے چند سوالات کے جوابات عنایت فرمائیں۔



دیوبندی بروہابی ؛

یہ سوالات فقیر اُویسی از خود نہیں لکھتا کیونکہ فقیر کے لکھنے سے انہیں مجبور ہو کر یا اپلیے پکارنا پڑتا ہے اسی لئے ان کے ایک اور پیٹی بھائی یعنی دیوبندی کے قلم سے عرض ہے۔

یاد ہے کہ امام کعبہ ابھی تھوڑا عرصہ پہلے پاکستان کا دورہ کرتا ہوا ہمارے شہر میں پہنچا تو وہابیوں غیر مقلدین کی مسجد میں نمازیں پڑھائیں جس کا ہمارے شہر کے وہابیوں نے اچھا خاصا شور مچا کر دور دور سے وہابیوں کو جمع کر لیا اس میں چند سُنی عوام بھی پھنسا کے لائے تھے۔ امام کعبہ کے چلے جانے کے بعد بہاولپور کے دیوبندیوں نے ایک اشتہار شائع کیا چونکہ وہ سارے کا سارا فقیر کے اس موضوع کے موافق ہے اسی لئے اس کا خلاصہ بعنوان موازنہ وہابی ہندی و وہابی عربی پیش کرتا ہے۔

عربی وہابی نجدی ،

مقلد ہیں حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ کی تقلید کا دم بھرتے ہیں۔

پاکستانی و ہندی وہابی :

تقلید شرک ہے مقلد مشرک اور جاہل ہوتا ہے۔ مقلد اندھے اماموں کی اندھی تقلید کرنے والا ہوتا ہے۔ مقلد بصیرت کا اندھا اور ذوق کا گندا ہوتا ہے۔ لہٰذا ایسے شخص کے پیچھے نماز جائز نہیں ہے۔ تقلید سراسر گمراہی ہے اس سے بچنا چاہیئے۔ (بحوالہ رسالہ مسئلہ رفع یدین ص ۱۴، ۳۰، ۵۲ مصنف عبداللہ بہاولپوری غیر مقلد، بحوالہ رسالہ اصلی اہلسنت ص ۳۱، ۳۲ الخ ایضاً)

عربی وہابی نجدی ؛

نماز کے بعد دعا مانگنا جائز سمجھتے ہیں چنانچہ بہاول پوری غیر

کی مسجد میں امام کعبہ نے دعا مانگی (اگرچہ حرمین شریفین میں ......

### پاکستانی و ہندی وہابی ؛

نماز کے بعد دعا مانگنا بدعت ہے سنت کے خلاف ہے اور اہل بدعت کے پیچھے نماز جائز نہیں۔

### عربی وہابی نجدی ؛

پاکستان میں یہاں امام کعبہ نے اور وہاں حرمین طیبین ہر نجدی امام پگڑی سمیت وہاں یا کم از کم ٹوپی پہن کر نماز پڑھاتے ہیں۔

### پاکستانی و ہندی وہابی ؛

ننگے سر نماز پڑھنا زیادہ بہتر بلکہ باعث تقرب و ثواب۔ اس کا تارک تارک سنت ہے اور تارک سنت بدعتی ہے۔

### عربی وہابی نجدی ؛

فقہ حنبلی پر عمل اور اسی پر فتویٰ دیتے ہیں۔

### پاکستانی و ہندی وہابی ؛

فقہ پر عمل کرنا کفر و شرک اور فقہ پر عمل کرنے والوں کے پیچھے نماز بالکل حرام اور باطل ہے۔ (بحوالہ اصل اہلسنت)

### فقیر اویسی غفرلہٗ ؛

جب تقلید غلیظ فعل اور اس سے مقلد مشرک ہو جاتا ہے تو پھر تم نجدی امام کعبہ وغیرہ کو یہ فتویٰ کیوں نہیں چالو کرتے۔

اگر نماز کے بعد دعا مانگنا بدعت اور خلاف سنت ہے تو پھر تم امام کعبہ وغیرہ کو بدعتی کیوں نہیں کہتے۔ اگر سر ننگے نماز نہ پڑھنے والا بدعتی اور خلاف سنت ہے تو یہ فتویٰ نجدی امام کعبہ وغیرہ پر کیوں جاری نہیں کرتے۔ اگر فقہ پر عمل کرنا کفر و



شرک اور فقہ والوں کے پیچھے نماز حرام اور باطل ہے تو پھر تم نجدی امام کعبہ وغیرہ کے پیچھے کیوں پڑھتے ہو۔

### فیصلہ ؛

اب یہ فیصلہ عوام اہل اسلام کے ہاتھ میں ہے کہ جو کفر و شرک اور بدعت کا فتویٰ ہم اہلسنت پر جاری کرتے ہیں لیکن یہ فتویٰ امام کعبہ پر کیوں نہیں اس لئے صاف واضح ہوا کہ ان کا یہ دعویٰ کہ ہمارا مسلک سعودیوں والا ہے تو یہ ان کے طریقوں اور اعمال کے خلاف کیوں۔ صرف رفع یدین و آمین بالجہر اور وتر ایک رکعت سے دھوکہ بازی نہیں تو اور کیا ہے۔

### مزید برآں / عربی وہابی نجدی ؛

بیس تراویح بالالتزام پڑھتے پڑھاتے ہیں اور ضاد کو ضاد ہی پڑھتے ہیں اور داڑھی کٹواتے یا خشخاشی فیشنی بناتے ہیں۔

### پاکستانی و ہندی وہابی ؛

آٹھ تراویح کو سنت اور بیس تراویح کو بدعت کہتے ہیں۔ اور ضاد کو ظاد کے مخرج میں ادا کرتے ہیں اور ان کی داڑھیاں چوتھے بٹن سے بھی آگے ہیں بلکہ سرحد پار ہیں۔

### معلوم ہوا کہ ؛

ان کا رفع یدین اور آمین بالجہر اور ایک رکعت وتر کو اپنے مذہب کو صحیح ثابت کرنے کے لئے سعودیوں کی دلیل بناتے ہیں تو پھر انہیں چاہیئے کہ وہ ان کے جملہ امور اور طریقوں کو اپنائیں ورنہ دھوکہ بازی سے باز آ جائیں۔

مجھے معلوم ہے وہ اپنی عادت پر مجبور ہیں وہ اس سے باز نہیں آئیں گے تو پھر عوام اہل سنت ہوشیار رہیں۔

باب ۲

# سوالات و جوابات

سوال: غیر مقلدین (وہابی) کہتے ہیں کہ ذیل کی حدیث صحیحین (بخاری و مسلم وغیرہما) میں ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ تکبیر اولیٰ کے علاوہ رکوع میں جاتے اور اُٹھتے وقت رفع یدین حضور علیہ السلام کا دائمی عمل تھا کیونکہ اس میں لفظ کَانَ واقع ہے جو استمرار پر دلالت کرتا ہے جیسے تم خود لکھ آئے ہو۔ حدیث پاک یہ ہے:

عَنْ اِبْنِ عُمَرَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَا اَقَامَ الصَّلٰوۃَ رَفَعَ یَدَیْہِ حَتّٰی تَکُوْنَا بِحَذْوِ مَنْکِبَہٖ ثُمَّ کَبَّرَ فَاِذَا اَرَادَ اَنْ یَّرْکَعَ فَعَلَ مِثْلَ ذٰلِکَ وَلَا یَفْعَلُہٗ حِیْنَ یَرْفَعُ رَاْسَہٗ مِنَ السُّجُوْدِ۔

جواب: یہ حدیث بعد تسلیم صحت چند وجوہ سے غیر مقلدین کو مفید نہیں۔

۱۔ کلمہ کَانَ مواظبت و استمرار پر اور تعدد و تکرار پر نہ عقلاً دلالت کرتا ہے نہ نقلاً۔

عقلاً اس لئے کہ لفظ کَانَ صیغہ ماضی مطلق کَوْنٌ سے مشتق ہے اور وہ ثبوت کا مترادف ہے تو مفاد اس کا ثبوت مطلق بغیر دوام و استغراق کے ہوا اس لئے کہ افعال کا مبداء و ماخذ جنس مطلق ہوتا ہے اور جنس مطلق کے لئے کسی حصہ فرد کا تحقق کافی ہے مثلاً زید کسی وقت قائم تھا اور اس کے اس وقت



کے قیام کو بہت لوگوں نے بیان کیا کہ کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا تو لوگوں کی حکایۃ کا تعدد و شمار محکی عنہ کے تعدد پر ہرگز دلالت نہیں کرتا کیونکہ قاعدہ ہے کہ حکایۃ محکی عنہ کے تابع ہوتی ہے اور محکی عنہ حکایت کے تابع نہیں ہوتا۔

نقلاً تو متعدد روایات سے ثابت ہے کہ کَانَ میں استمرار دائمی نہیں چنانچہ حدیث شریف میں ہے:

عن عائشۃ قالت کنت اطیب ویوم النحر قبل ان یطوف بالبیت بطیب فیہ

ابوالطاہر نے مجمع البحار میں لکھا ہے:

منہ دَلِیْلٌ لِاَکْثَرِ الْمُحَقِّقِیْنَ عَلٰی اِنْ کَانَ لَایَدُلُّ علی التکرار الدوام اذ لم یحج بعد صحبۃ عائشۃ الا حجۃ الوداع لایقال لعلہا طیبتہ فی احرام العمرۃ لان المعتمر لایحل لہ الطیب قبل الطواف۔

اس میں دلیل اکثر محققین کی دلیل ہے اس پر کہ لفظ کان تکرار و دوام پر دلالۃ نہیں کرتا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بی بی عائشہ سے بیاہ کے بعد کوئی حج سوائے حجۃ الوداع کے نہیں کیا اور یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ شاید بی بی صاحبہ نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عمرہ کے احرام میں خوشبو لگائی ہو اس لئے کہ معتمر کو خوشبو لگانا قبل از طواف ہرگز جائز نہیں۔

خلاصہ یہ کہ کَانَ دائماً استمرار کے لئے نہیں ہوتا۔ اگر کوئی بضد ہے تو ہم کہیں گے یہ استمرار اس وقت تھا جب رفع یدین ہوتا رہا جب عمل ختم تو استمرار کی حد بھی ختم۔ جیسے علم نحو کا قاعدہ ہے۔ اور اختتام کی حد ہم بیان کر چکے۔

جواب ۲: وہ حدیث جس کا راوی اس کے خلاف عمل کرے تو وہ روایت کتنی

صحیح ہو تب بھی قابلِ عمل نہیں رہتی اس روایت کے آخری راوی حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ہیں اور ہم پہلے عرض کر چکے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو نماز میں رفع یدین کا ترک دیکھا گیا جیسا کہ طحاوی و ابن ابی شیبہ اور مؤطا امام محمد میں صحیح سند کے ساتھ روایت موجود ہے۔

**سوال:** اِذَا قَامَ لِلصَّلٰوۃِ اِذَا اَرَادَ اَنْ یَّرْکَعَ میں جواز واقع ہے مواظبت و استمرار پر دلالت کرتا ہے کما فی قولہ تعالیٰ اذا قمتم الی الصلوٰۃ فَاغْسِلُوْا وُجُوْھَکُمْ۔

**جواب:** کلمہ اذا قضیہ مہملہ کا جو کہ جزئیہ کو مستلزم ہے تو پھر کس طرح اذا کی دلالت استغراق و ایجاب کلی پر ہوگی اور جو آیۃ اذا قمتم الی الصلوٰۃ میں عموم ہے تو وہ کلمہ اذا کی وجہ سے نہیں بلکہ وہ عموم علت کے عموم سے مستفاد ہے کہ عبارت ہے ارادۃ القیام الی الصلوٰۃ اور یہ بسبب تعدد اوقات کے متعدد ہوتا ہے کیونکہ تعداد اسباب کا موجب تعدد مسببات کے ہے اور اس طرح امر بالوضوء متعدد بتعدد ارادۃ القیام الی الصلوٰۃ کے ہے۔ اصولِ فقہ میں مذکور ہے ان الامر لا یقتضی التکرار فیہ الا انہ یتکرر بتکرار اسبابہ اور و ما نحن میں ایسا نہیں کیونکہ یہ حکایت ہے۔

**وحکایۃ الفعل لا تعم،** خلاصہ یہ کہ یہاں عموم نہیں کیونکہ بیان مطلق فعل سے مواظبت ثابت نہیں ہوتی۔

وجہ ۲: غیر مقلدین چار جگہ نماز میں رفع الیدین کے ہونے کے قائل ہیں۔

۱۔ عند الافتتاح
۲۔ عند الرکوع
۳۔ عند القیام منہ
۴۔ عند القیام من الثالث۔ فقط



وہ جو رفع یدین احادیثِ صحیحہ میں ان کے سوا وارد ہیں ان کو منسوخ جانتے ہیں ہمارا سوال ہے تم نے باقی روایاتِ صحیحہ کا نسخ کہاں سے ثابت کر لیا تفصیل آئی ہے۔ افسوس ہے کہ خود بے شمار روایات کو از خود نسخ کا دعویٰ کریں تو حق اگر ہم ترکِ رفع یدین پر از عملِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم زوردار دلائل سے ثابت کریں تو انکار۔

**سوال:** صحیحین میں ہے کہ ابن عمر لا یفعل فی السجود اور ایک روایت مسلم میں لا یرفعھما بین السجدتین وارد ہے پس ثابت ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے رفع الیدین میں السجدتین کو ترک کیا اور ترک دلیل نسخ ہے۔

**جواب ۱:** اگر ترک سے مراد ترکِ مطلق ہے اگرچہ کسی وقت میں ہو تو مسلّم ہے اور اگر ترکِ مستمرہ مراد ہے تو ہم نہیں مانتے کیونکہ روایات میں استمرار کی کوئی دلیل نہیں۔

**جواب ۲:** اگر فعل حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا تسلیم بھی کیا جائے تو شہادت نفی بالاستغراق پر مقبول نہیں کیونکہ انہیں حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہمیشہ خلوت اور جلوت اور سفر اور حضر اور جمیع مجالس میں صحبت نہ تھی۔ حکایت فعل بالاستغراق کیونکر صحیح و مستقیم ہوگی دیکھئے کہ یہی ابن عمر صلوٰۃ ضحیٰ میں لا اخالہ فرماتے ہیں۔ (رواہ البخاری) حالانکہ صلوٰۃ ضحیٰ کا ثبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت احادیث فعلیہ قولیہ سے ثابت ہے۔

**جواب ۳:** اگر ترکِ رفع کا دلیل نسخ کی بن سکے تو ابن مسعود کا قول دفعنا من رفعہ و ترکنا من ترکہ مخالفین کی گردن پر سیف قاطع ہوگی۔

**جواب ۴:** اگر ہم عدم عموم فعل سے قطع نظر کر کے استمرار مضارع کی طرف جو منسوب ہے لا یفعل ذلک فی السجود سے دیکھیں، تو اس پر دال ہوگا کہ

نوٹ: خیال رہے نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صلاۃ الضحیٰ (اشراق) پڑھی ہو

کا ابن عمر نے رفع الیدین بین السجدتین کو نہیں دیکھا اور اس سے عدم رفع الیدین مطلقاً ثابت نہیں۔ اگر نسخ رفع الیدین بین السجدتین کو مان لیں تو نسخ عند رفع الراس من السجود و وقت القیام فی الثانیہ والقعود ان کے لئے بھی کوئی حدیث ناسخ ہوگی جن کے لئے احادیث صحیحہ وارد ہیں جو جواب مخالفین کا ہوگا وہی جواب ہمارا ہوگا۔

# خاتمہ

ہم ذیل میں وہ صحیح احادیث نقل کرتے ہیں جن میں ثابت ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ابتدائے اسلام میں رفع یدین کے کئی طریقے تھے۔ مثلاً

۱۔ رکوع وسجود میں رفع یدین؛

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي الصَّلٰوةِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ حِيْنَ يَفْتَتِحُ الصَّلٰوةَ وَحِيْنَ يَرْكَعُ وَحِيْنَ يَسْجُدُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے دیکھا کہ نماز میں رفع یدین شانوں کے برابر کرتے تھے، جب نماز شروع کرتے تھے اور جب رکوع کرتے اور جب سجدہ کرتے تھے۔

(رواہ ابن ماجہ، عینی ج ۵ ص ۲۷۵)

ف: اس روایت میں رکوع سے پہلے اور سجدے سے پہلے رفع یدین کا ذکر ہے۔

۲۔ ہر تکبیر کے ساتھ رفع یدین؛

عن عمیر بن حبیب (اللیثی) قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یرفع یدیہ مع کل

حضرت عمیر بن حبیب اللیثی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہاتھ اٹھاتے تھے



تکبیرۃ فی الصلوۃ المکتوبۃ

(رواہ ابن ماجہ ص ۶۲، فتح الباری ج ۱، ص ۱۵۶ وعینی شرح بخاری ص ۲۷۶)

ساتھ ہر تکبیر کے نماز فرض میں

۳۔ سجود میں بھی رفع یدین؛

عن مالک بن الحویرث انہ رای النبی صلی اللہ علیہ وسلم رفع یدیہ فی صلوتہ اذا کبر واذا رکع واذا رفع راسہ من الرکوع واذا سجد واذا رفع راسہ من السجود حتی یحاذی بھما فروع اذنیہ (نسائی ص ۱۶۵)

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نماز میں رفع یدین کرتے جب رکوع کو جاتے اور رکوع سے سر اٹھاتے جب سجدہ کو جاتے اور سجدہ سے سر اٹھاتے یہاں تک اپنے ہاتھوں کو نرمہ گوش کے سامنے کر دیتے تھے۔

اس روایت کے متعلق غیر مقلدین کچھ ہاتھ پاؤں مارتے ہیں لیکن بے سود جب کہ فتح الباری ج ۲ ص ۱۵۱ میں دلائل سے ثابت کرتے ہیں کہ حدیث مذکورہ بالا بالکل صحیح اور اس کے تمام راوی ثقہ ہیں اور حدیث مذکورہ کی سند صحیح مسلم شریف میں بھی موجود ہے۔

۴۔ صرف تین جگہوں میں رفع یدین؛

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ فِي الصَّلٰوةِ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يَكُوْنَا حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ وَكَانَ يَفْعَلُ ذٰلِكَ

ابن عمر کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا جب نماز کے لئے کھڑے ہوئے اپنے ہاتھ کاندھوں کے برابر اٹھائے اور ایسا ہی کرتے جب رکوع کے لئے تکبیر کہتے اور جب رکوع

حِيْنَ يُكَبِّرُ لِلرُّكُوْعِ وَ يَفْعَلُ
ذٰلِكَ اِذَا رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ
الرُّكُوْعِ وَيَقُوْلُ سَمِعَ اللّٰهُ
لِمَنْ حَمِدَهٗ وَلَا يَفْعَلُ ذٰلِكَ
فِي السُّجُوْدِ۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۰۲)

سے سر اٹھاتے اور سمع اللہ لمن حمدہ
کہتے اور سجدہ میں ایسا نہ کرتے۔

۵۔ عَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيْ طَالِبٍ
عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ اَنَّهٗ كَانَ اِذَا قَامَ اِلَى
الصَّلٰوةِ الْمَكْتُوْبَةِ كَبَّرَ وَرَفَعَ
يَدَيْهِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ وَيَصْنَعُ
مِثْلَ ذٰلِكَ اِذَا قَضٰى قِرَاءَتَهٗ
وَاِذَا اَرَادَ اَنْ يَرْكَعَ وَيَصْنَعُهٗ
اِذَا رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ
وَلَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي الصَّلٰوةِ
وَهُوَ قَاعِدٌ فَاِذَا قَامَ مِنَ
السَّجْدَتَيْنِ رَفَعَ يَدَيْهِ كَذٰلِكَ
رواہ الترمذی وقال ھذا
حدیث حسن ورواہ احمد
والبوداؤد ونسائی وابن ماجہ

علی مرتضیٰ سے روایت ہے کہ جناب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز
فرض کیلئے کھڑے ہوتے تو شانہ کے
برابر رفع الیدین کرتے تھے یونہی کرتے
تھے جب کہ قرأت پوری کرتے تھے
اور جب کہ رکوع کا ارادہ کرتے تھے
یہی کرتے تھے جب کہ رکوع سے
سر اٹھاتے تھے اور اپنی نماز میں رفع
یدین نہیں کرتے تھے کہ وہ بیٹھے تھے
اور جب کہ سجدے میں سے اٹھتے
تھے تو اسی طرح رفع یدین کرتے
تھے اور ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث
حسن ہے۔

۶۔ عَنْ مَيْمُوْنِ الْمَكِّيِّ
انہ رأی عبد اللہ بن

میمون کہتا ہے کہ عبد اللہ ابن
زبیر کو دیکھا اور اس کے ساتھ نماز

الزبیر وصلی انہم بشر
بِكَفَّيْهِ حِيْنَ يَقُوْمُ وَحِيْنَ
يَرْكَعُ وَيَسْجُدُ وَحِيْنَ
يَنْتَهِضُ لِلْقِيَامِ فَيَقُوْمُ
بِيَدَيْهِ فَانْطَلَقْتُ اِلَى
ابْنِ عَبَّاسٍ فقلت انی رایت
ابن الزبیر صلی صلوۃ لم
ار احدا یصلیھا فوصفت
لہ ھذہ الاشارۃ فقال ان
احببت ان تنظر الی صلوۃ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم فاقتدوا بصلوۃ
عبد اللہ ابن الزبیر (رواہ ابوداؤد)

پڑھی کہ دونوں ہاتھوں سے اشارہ
کرتے تھے جب کہ کھڑے ہوتے
تھے اور جب کہ رکوع اور سجدہ
کرتے تھے اور جب کہ سجدہ کرتے
تھے اور جب کہ قیام کیلئے بلند ہوتے
تھے پس کہو کہ دونوں ہاتھوں سے
اشارہ کرتے تھے پس میں ابن عباس
کے پاس گیا اور میں نے کہا کہ ابن زبیر
کو نماز پڑھتے دیکھا ہے کہ کسی کو
ایسا نماز پڑھتے نہیں دیکھا اور بیان
اس اشارہ کا کیا۔ ابن عباس نے
کہا اگر تو خوش ہے کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کو دیکھیں تو
عبد اللہ ابن زبیر کی نماز کی اقتدا کر

۷۔ عَنْ عُمَرَ ابْنِ عَطَاءٍ
قَالَ سَمِعْتُ اَبَا حُمَيْدِ السَّاعِدِيَّ
وَهُوَ فِيْ عَشَرَةٍ مِنْ اَصْحَابِ
رَسُوْلِ اللّٰهِ اَحَدُهُمْ اَبُوْ قَتَادَةَ
ابْنُ الرَّبِيْعِ وَذَكَرَ ابْنُ مَاجَةَ
فِيْ مَوْضِعٍ اٰخَرَ اَنَّ مِنْهُمْ
سَهْلَ بْنَ سَعْدٍ، مُحَمَّدٌ

عمر ابن عطاء سے روایت ہے کہ کہا ابن
حمید ساعدی سے جو وہ دس اصحاب
میں سے تھا میں نے سنا ہے ایک ان
میں سے ابوقتادہ ابن ربیع تھا اور
ابن ماجہ نے دوسری جگہ کہا ہے کہ ان میں
سے سہل ابن سعد اور محمد

بن مَسْلَمَةَ قَالَ اَنَا اَعْلَمُكُمْ بِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا قَامَ فِى الصَّلٰوةِ اِعْتَدَلَ فَاعَادَ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يُحَاذِىَ بِهِمَا مَنْكِبَيْهِ فَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَفَعَ يَدَيْهِ فَاعْتَدَلَ فَاِذَا قَامَ مِنَ السَّجْدَتَيْنِ كَبَّرَ وَرَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يُحَاذِىَ مَنْكِبَيْهِ كَمَا صَنَعَ حِيْنَ افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ

بن سلمہ تھا ابو عید نے کہا کہ نماز رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تم سے اچھا جانتا ہوں جب حضرت نماز کو اُٹھتے تھے تو برابر کھڑے ہوتے تھے اور رفع الیدین کرتے تھے یہاں تک کہ دونوں ہاتھ دونوں کانوں کے برابر ہوتے تھے اور جب کہ سمع اللہ لمن حمدہ فرماتے تھے تو بھی رفع یدین کرتے تھے۔

## خُلاصہ

# نماز میں رفع یدین کے سات طریقے

نماز میں رفع یدین وعدم الرفع کے سات طریقے احادیث وآثار سے ثابت ہیں۔

۱۔ صرف افتتاح کے وقت لیکن باقی مقامات کے لئے بھی آثار واخبار دلالت کرتی ہیں۔

۲۔ صرف افتتاح کے وقت لیکن بقیہ مقامات سے ساکت ہیں۔

۳۔ رکوع میں جاتے وقت، سر اٹھاتے وقت دیگر مقامات کے لئے ساکت ہیں۔

۴۔ رفع یدین افتتاح اور رکوع میں جانے اور اس سے سر اٹھانے اور قیام الی الثالثہ کے وقت کا ذکر ہے اور ان کے ماسوا سے رفع وعدم رفع سے ساکت ہیں۔

۵۔ ان چار مواضع مذکورہ اور جمیع تکبیرات انتقالیہ میں رفع مذکور ہے۔

۶۔ ان چار مواضع کے درمیان رفع مع ترک رفع بین السجدتین کا ذکر ملتا ہے اور باقی رفع یا عدم رفع کا کوئی ذکر نہیں۔

۷۔ بعض روایات میں باوجود اس رفع کے وقت قیام عن السجود کا بھی رفع مذکور ہے۔

## غیر مقلدین کہتے ہیں:

صرف چوتھی صورت واجب ہے اور اسی کے ترک کو مفسد الصلوٰۃ کہتے ہیں

ان پر ہمارا سوال ہے کہ تم نے صحاح کی روایات میں ان طرق سبعہ (سات طریقوں) میں سے صرف ایک پر عمل کر کے باقیوں پر عمل کیوں نہیں کیا۔ صرف ایک عمل کی تخصیص کیوں۔ حالانکہ سندات کے لحاظ سے سارے طریقے برابر ہیں۔ تمہارے پاس ان باقیوں کی نسخ (منسوخ ہونے) کی دلیل ہے تو لاؤ ورنہ ہم نے اپنے سب خلاف تمام طریقوں کے نسخ کے دلائل احادیث سے ثابت کر دیئے ہیں جن کا انکار سوائے ضد کے اور کچھ نہیں۔ اسی لئے ہم عاشقانِ حدیث کو دعوت دیتے ہیں کہ اگر تم احادیث کی صحت کے بعد عمل بالحدیث میں سچے ہو تو اسی طرح عمل کرو جیسے ہم احناف عمل کرتے ہیں اور بفضلہٖ تعالیٰ ہمارا عمل حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی اس سنت مبارک پر ہے جسے آپ نے زندگی کے آخری لمحات مقدسہ پر صحابہ کرام کے سپرد فرمائی۔

هذا آخر مارقمه قلم الفقير القادرى

محمد فیض احمد الاویسی الرضوی غفرلہٗ

بہاولپور۔ پاکستان

۲ ذیقعد ۱۴۰۸ھ مطابق ۱۷ جون ۱۹۸۸ء بروز جمعۃ المبارک ۱۰ بجے صبح

حضرت علامہ اُویسی صاحب مدظلہ کی محققانہ تفسیر

# فیوضُ الرحمان

## ترجمہ اُردو تفسیر

# روح البیان

اہلِ نظر کے نزدیک فیوض الرحمٰن اردو زبان میں قرآن مجید کی عالمانہ بہترین تفسیر ہے۔ اہلِ تصوف کے لئے ایک شفاف آئینہ جس میں قرآن مجید کی حکمتوں کو تصوف کے رنگ میں پیش کیا گیا ہے۔

عربی نا سمجھنے والے عام فہم لوگوں کے لئے یہ ایک امید افزا تفسیر علماء اور طلبا کے لئے علمی تحقیقات، وکلاء کے لئے فقہی وقانونی سرمایہ، اہلِ ذوق کے لئے درد و سوز کا ارمغاں۔

نفیس کتابت، بہترین طباعت، اعلیٰ ولایتی کاغذ مضبوط اور دیدہ زیب جلد ہر مسلمان کی ضرورت اور ہر لائبریری کی زینت۔

آج ہی خریدیئے اور آرڈر بک کرائیے اور نئی نسل کو یہ تفسیر پڑھا کر ضلالت و گمراہی سے بچایئے۔ اور ثواب مفت کمایئے۔

ناظم مکتبہ اُویسیہ رضویہ بہاولپور فون ۲۴۱۰...